



امت الصبور

## بیوٹی بکس

**فائزہ علی.... کبیروالا**

س : میرے بال بہت روکھے اور خشک ہیں، کئی شیمپو بدل کر دیکھے کوئی فائدہ نہیں ہوا، خشک ہونے کی بنا پر بال بکھرے رہتے ہیں۔ کتنی بار کنگھا کرلوں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ تیل لگانے کے بعد لگتا ہے جیسے میلے ہوں کوئی چمک یا رونق نظر نہیں آتی۔

ج : سب سے پہلے تو آپ اپنا شیمپو تبدیل کریں، ایسا لگتا ہے کہ آپ جو شیمپو استعمال کررہی ہیں وہ خشک بالوں (dry hair) کے لیے نہیں ہے۔

دوسری بات آپ اپنی غذا پر توجہ دیں۔ خصوصاً "آئرن" والی چیزیں کھائیں۔ جیسے پالک، کیلا، سیب وغیرہ، ممکن ہو تو ڈاکٹر کے مشورے سے کوئی آئرن ٹیبلٹ استعمال کریں۔

ایک ماسک لکھ رہی ہوں یہ بالوں پر لگائیں۔ یہ ماسک بالوں کو نمی بھی فراہم کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| کچا دودھ | تین کھانے کے چمچے |
| کیلا | ایک عدد |
| شہد | ایک کھانے کا چمچہ |
| زیتون کا تیل | ایک کھانے کا چمچہ |

ترکیب : ان تمام اشیاء کو بلینڈر میں ڈال کر پیسٹ بنالیں بلینڈر نہ ہو تو آپ کانٹے کی مدد سے بھی کیلے کو میش کرسکتی ہیں۔

اب اس پیسٹ کو بالوں میں لگا کر ایک گھنٹہ تک چھوڑ دیں۔ اس کے بعد پانی سے دھو کر صاف کرلیں اور پھر شیمپو استعمال کریں۔ آپ کے بال چمکیلے اور لچک دار ہوجائیں گے۔

.....

س : میری بھنویں پہلے بہت گھنی اور اچھی تھیں، لیکن پتا نہیں کیا ہوا کہ ہلکی اور جھڑنا شروع ہوگئیں۔ شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ میں نے انہیں شیپ دینے کے لیے کئی بار تھریڈنگ اور پلکنگ کروائی تھی۔ اب مجھے بتائیں کہ میں کیا کروں۔

ج : بھنویں کبھی کبھی وراثت کے اثرات کی وجہ سے بھی چھدری ہوتی ہیں، لیکن آپ کی پہلے گھنی تھیں اب جھڑنا شروع ہوئی ہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ نے کچھ اس قسم کی کاسمیٹکس استعمال کی ہیں جن سے جلد کو نقصان پہنچا ہے۔ اگر آپ کوئی کاسمیٹکس استعمال کررہی ہیں تو فوراً روک دیں۔ بہت زیادہ بال نوچنے سے بھی پھر بال نکلنا بند ہوجاتے ہیں تھریڈنگ کرانا بھی بند کردیں۔

بھنوؤں کو موٹا اور گھنا بنانے کے لیے اپنی خوراک میں وٹامن سی اور وٹامن ای پر مشتمل غذائیں بڑھادیں۔ جیسے کینو، لیموں، آج کل آموں کا موسم ہے۔ آم اور جامن زیادہ کھائیں۔ ڈاکٹر سے مشورہ کرکے وٹامن سی اور ای کی ٹیبلٹ بھی لے سکتی ہیں۔ یہ وٹامنز آپ کے سر کے بالوں اور چہرے کی جلد کے لیے بھی مفید ثابت ہوں گے۔

بھنوؤں کو سیاہ، چمک دار اور موٹا بنانے کے لیے رات کو سوتے وقت بھنوؤں پر کیسٹر آئل لگائیں۔ اس کے بہت اچھے نتائج حاصل ہوں گے۔

فی الحال آپ براؤن پنسل کی مدد سے اپنی پتلی اور چھدری بھنوؤں کو گھنا تاثر دے سکتی ہیں۔

☆